# متاع آخرت

عبید غوث وخواجہ رضا وکل اولیاء
محمد جمال الدین خان قادری رضوی
ضلع بہرائچ شریف یو. پی. الہند
موبائل نمبر : ← 7860520899

عبید غوث وخواجہ رضا وکل اولیاء
محمد جمال الدین خان قادری رضوی
ضلع بہرائچ شریف یو. پی. الہند
موبائل نمبر : ← 7860520899



خادم المعارف قادری
محمد شاہد رضا خاں رضوی مفتی غفرلہ



۹۲/۷۸۶

سلسلۂ اشاعت ۱۱۳

بفیض حضور مفتی اعظم حضرت علامہ شاہ محمد مصطفیٰ رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ



# متاعِ آخرت

مجموعۂ

یٰس مع ترجمہ، طریقۂ نماز و فاتحہ، فضائلِ درود و سلام، فضائلِ موئے مبارک
بارہ مہینوں کے فضائل و مسائل، طریقۂ حج و عمرہ اور زیارتِ مدینہ

برائے ایصالِ ثواب

مرحوم حاجی اسماعیل نور محمد باٹلی والا

نور محمد اسماعیل باٹلی والا • حجیانی رحیمہ بائی نور محمد باٹلی والا • عبداللہ اسماعیل باٹلی والا
بی بی بائی عبداللہ باٹلی والا • حاجی صدیق عبداللہ باٹلی والا • حجیانی امینہ بائی صدیق باٹلی والا
محمد جنید اقبال باٹلی والا • محمد الطاف اقبال باٹلی والا • کل مومن و مومنات

HAJIYANI KHADIJA BAI HAJI ISMAIL BATLIWALA TRUST.
TEL.: 343 52 81

شائع کردہ:



رضا اکیڈمی ۲۶، کامبیکر اسٹریٹ بمبئی ۳
فون نمبر ۳۷۳۷۶۸۱

 اعلیٰ حضرت لائبریری 

**https://t.me/Aalaa_Hazrat_Library**

حضور اعلیٰ حضرت ، اور آپ کے خانوادہ
کی تصنیفات اور آپ کی اور آپ کے خانوادہ
کی شان میں - علمائے اہلسنت کی کتابیں

 فیضان مسلک اعلیٰ حضرت 

**https://t.me/Maslake_Aalaa_Hazrat**

متعدد موضوعات پر علمائے حق اہلسُنّت
والجماعت کی لِکھی ہوئی عربی فارسی اُردو
زبانوں میں اِسلامی کتابیں **pdf** فائل میں

 फ़ैज़ाने मस्लके अअ्ला हज़रत 

**https://t.me/AhleSunnat_HindiBooks**

ہِندی + گجراتی + اِنگلِش + رُومَن اُردو
میں عُلمائے اہلسنت کی لکھی ہوئی
हिन्दी + गुजराती + इंग्लिश + रोमन उर्दू
में उल्माए अहलेसुन्नत की लिखी हुई

 اِسلامی معلومات عامہ 

**https://t.me/islaamic_Knowledge**

اسلامی معلومات : آڈیو فوٹو میسیج

**CONTACT Us** =  **https://t.me/TTSRB**

# اسماء حسنیٰ اللہ جل شانہ و اسماء مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم




برائے ایصال ثواب

مرحوم حاجی اسماعیل نور محمد، باٹلی والا۔ وفات: ۱۱ رجب ۱۴۱۷ھ

RAZA OFFSET, Bombay-3. • Tel. : 371 23 13

# فہرست




# سورۂ یٰسٓ شریف مکیّۃ

ترجمہ از:- اعلیحضرت امام اہلسنت فاضل بریلوی رضی اللہ تعالےٰ عنہ

| رکوع ۵ | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ | آیات ۸۳ |
|---|---|---|

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحمت والا

یٰسٓ ۚ ﴿۱﴾ وَ الۡقُرۡاٰنِ الۡحَکِیۡمِ ۙ ﴿۲﴾ اِنَّکَ

یٰسٓ حکمت والے قرآن کی قسم بے شک تم

لَمِنَ الۡمُرۡسَلِیۡنَ ۙ ﴿۳﴾ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ ؕ ﴿۴﴾

بھیجے گئے ہو سیدھی راہ پر

تَنۡزِیۡلَ الۡعَزِیۡزِ الرَّحِیۡمِ ۙ ﴿۵﴾ لِتُنۡذِرَ قَوۡمًا

عزت والے مہربان کا اتارا ہوا تاکہ تم اس قوم کو

مَّاۤ اُنۡذِرَ اٰبَآؤُہُمۡ فَہُمۡ غٰفِلُوۡنَ ﴿۶﴾

ڈر سناؤ جس کے باپ دادا نہ ڈرائے گئے تو وہ بے خبر ہیں

لَقَدۡ حَقَّ الۡقَوۡلُ عَلٰۤی اَکۡثَرِہِمۡ فَہُمۡ

بیشک ان میں اکثر پر بات ثابت ہو چکی تو وہ




لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿٧﴾ اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ

ایمان نہ لائیں گے ہم نے انکی گردنوں میں طوق کر دیے ہیں

اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ﴿٨﴾

وہ ٹھوڑیوں تک ہیں تو یہ اوپر کو منہ اُٹھائے رہ گئے

وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا

اور ہم نے انکے آگے دیوار بنا دی اور ان کے

وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ

پیچھے ایک دیوار اور انہیں اُوپر سے ڈھانک دیا

فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ﴿٩﴾ وَسَوَآءٌ عَلَيْهِمْ

تو اُنہیں کچھ نہیں سوجھتا اور انھیں ایک سا ہے

ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿١٠﴾

تم انھیں ڈراؤ یا نہ ڈراؤ وہ ایمان لانے کے نہیں

اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ

تم تو اسی کو ڈر سناتے ہو جو نصیحت پر چلے اور

الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ ۚ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّ

رحمٰن سے بے دیکھے ڈرے تو اُسے بخشش اور عزّت کے




اَجْرٍ كَرِيْمٍ ﴿۱۱﴾ اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى

ثواب کی بشارت دو بیشک ہم مُردوں کو جلائیں گے

وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ ؕ وَكُلَّ

اور ہم لکھ رہے ہیں جو انھوں نے آگے بھیجا اور جو نشانیاں پیچھے

شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْۤ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱۲﴾

چھوڑ گئے اور ہر چیز ہم نے گن رکھی ہے

وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ

ایک بتانے والی کتاب میں اور اُن سے نشانیاں بیان کرو

اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۳﴾ اِذْ اَرْسَلْنَآ

اُس شہر والوں کی جب انکے پاس فرستادے آئے جب ہم نے

اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا

اُن کی طرف دو بھیجے پھر انھوں نے انکو جھٹلایا

فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ فَقَالُوْۤا اِنَّاۤ اِلَيْكُمْ

تو ہم نے تیسرے سے زور دیا اور ان سب نے کہا بیشک ہم تمہاری

مُّرْسَلُوْنَ ﴿۱۴﴾ قَالُوْا مَاۤ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ

طرف بھیجے گئے ہیں بولے تم تو نہیں مگر ہم جیسے آدمی





مِّثْلُنَا ۙ وَمَآ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَیْءٍ ۙ

اور رحمٰن نے کچھ نہیں اُتارا تم

اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَكْذِبُوْنَ ﴿۱۵﴾ قَالُوْا رَبُّنَا

نرے جھوٹے ہو وہ بولے ہمارا رب

یَعْلَمُ اِنَّاۤ اِلَیْكُمْ لَمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۶﴾ وَمَا

جانتا ہے کہ بے شک ضرور ہم تمہاری طرف بھیجے گئے ہیں اور ہمارے

عَلَیْنَاۤ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِیْنُ ﴿۱۷﴾ قَالُوْۤا اِنَّا

ذمہ نہیں مگر صاف پہنچا دینا بولے ہم تمہیں

تَطَیَّرْنَا بِكُمْ ۚ لَىِٕنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا

منحوس سمجھتے ہیں بے شک تم اگر باز نہ آئے

لَنَرْجُمَنَّكُمْ وَ لَیَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا

تو ضرور ہم تمہیں سنگسار کریں گے اور بیشک ہمارے

عَذَابٌ اَلِیْمٌ ﴿۱۸﴾ قَالُوْا طَآىِٕرُكُمْ مَّعَكُمْ ؕ

ہاتھوں تم پر دکھ کی مار پڑے گی۔ انہوں نے فرمایا تمہاری نحوست تو تمہارے

اَىِٕنْ ذُكِّرْتُمْ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ﴿۱۹﴾

ساتھ ہے۔ اس پر بدکتے ہو کہ تم سمجھائے گئے بلکہ تم حد سے بڑھنے والے لوگ ہو۔




وَجَآءَ مِنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ

اور شہر کے پرلے کنارے سے ایک مرد دوڑتا ہوا

يَّسْعٰى قَالَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۲۰﴾

آیا بولا اے میری قوم بھیجے ہوؤں کی پیروی کرو۔

اتَّبِعُوْا مَنْ لَّا يَسْئَلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ

جو تم سے کچھ نہیں مانگتے اور وہ

مُّهْتَدُوْنَ ﴿۲۱﴾ وَمَالِيَ لَآ اَعْبُدُ الَّذِيْ

راہ حق پر ہیں اور مجھے کیا ہے کہ اسکی بندگی نہ کروں

فَطَرَنِيْ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۲۲﴾ ءَاَتَّخِذُ

جس نے مجھے پیدا کیا اور اسی کی طرف تمہیں پلٹنا ہے۔ کیا اللہ کے سوا

مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً اِنْ يُّرِدْنِ الرَّحْمٰنُ

کیا۔ اللہ کے سوا اور خدا ٹھہراؤں کہ اگر رحمٰن میرا کچھ برا چاہے

بِضُرٍّ لَّا تُغْنِ عَنِّيْ شَفَاعَتُهُمْ شَيْـًٔا

تو ان کی سفارش میرے کچھ کام نہ آئے اور نہ وہ مجھے

وَّلَا يُنْقِذُوْنِ ﴿۲۳﴾ اِنِّيْٓ اِذًا لَّفِيْ ضَلٰلٍ

بچا سکیں بیشک جب تو میں کھلی گمراہی




مُّبِیْنٍ ﴿۲۴﴾ اِنِّیْۤ اٰمَنْتُ بِرَبِّكُمْ فَاسْمَعُوْنِ ﴿۲۵﴾ ط

میں ہوں۔ مقرر ہیں تمہارے رب پر ایمان لایا تو میری سنو۔

قِیْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ط قَالَ یٰلَیْتَ قَوْمِیْ

اس سے فرمایا گیا کہ جنت میں داخل ہو جا۔ کہا کسی طرح میری

یَعْلَمُوْنَ ﴿۲۶﴾ لا بِمَا غَفَرَ لِیْ رَبِّیْ وَجَعَلَنِیْ

قوم جانتی جیسی میرے رب نے میری مغفرت کی

مِنَ الْمُكْرَمِیْنَ ﴿۲۷﴾ وَمَاۤ اَنْزَلْنَا عَلٰی

اور مجھے عزت والوں میں کیا۔ اور ہم نے اسکے بعد اس کی

قَوْمِهٖ مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ جُنْدٍ مِّنَ

قوم پر آسمان سے نہ کوئی لشکر اُتارا گیا نہ ہمیں

السَّمَآءِ وَمَا كُنَّا مُنْزِلِیْنَ ﴿۲۸﴾ اِنْ

وہاں کوئی لشکر اُتارنا تھا۔ وہ تو

كَانَتْ اِلَّا صَیْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ

بس ایک ہی چیخ تھی جبھی وہ بجھ کر رہ گئے

خٰمِدُوْنَ ﴿۲۹﴾ یٰحَسْرَةً عَلَی الْعِبَادِ ج مَا

گئے۔ اور کہا گیا کہ ہائے افسوس ان بندوں پر جب انکے





يَأْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ

پاس کوئی رسول آتا ہے تو اس سے ٹھٹھا ہی

يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿٣٠﴾ اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا

کرتے ہیں کیا انھوں نے نہ دیکھا کہ ہم نے

قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ

ان سے پہلے کتنی سنگتیں ہلاک فرمائیں کہ وہ اب

لَا يَرْجِعُوْنَ ﴿٣١﴾ وَاِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيْعٌ

ان کی طرف پلٹنے والے نہیں اور جتنے بھی ہیں سب ہمارے حضور

لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿٣٢﴾ وَاٰيَةٌ لَّهُمُ

لائے جائیں گے اور ان کے لئے ایک نشانی

الْاَرْضُ الْمَيْتَةُ ۚۖ اَحْيَيْنٰهَا وَاَخْرَجْنَا

مُردہ زمین ہے ہم نے اسے زندہ کیا اور پھر اس سے

مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ يَاْكُلُوْنَ ﴿٣٣﴾ وَجَعَلْنَا

اناج نکالا تو اس میں سے کھاتے ہیں اور ہم نے

فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ

اس میں باغ بنائے کھجوروں اور انگوروں کے




وَفَجَّرْنَا فِيهَا مِنَ الْعُيُونِ ﴿٣٤﴾ لِيَأْكُلُوا

اور ہم نے اس میں کچھ چشمے بہائے کہ اسکے

مِنْ ثَمَرِهٖ ۙ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيهِمْ ؕ اَفَلَا

پھلوں میں سے کھائیں اور یہ کہ ان کے ہاتھ کے بنائے نہیں

يَشْكُرُونَ ﴿٣٥﴾ سُبْحٰنَ الَّذِي خَلَقَ

تو کیا حق نہ مانیں گے۔ پاکی ہے اُسے جس نے سب جوڑے بنائے

الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ

ان چیزوں سے جنھیں زمین اُگاتی ہے۔

وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٣٦﴾

اور خود اُن سے اور اُن چیزوں سے جن کی انھیں خبر نہیں۔

وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ ۚۖ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ

اور اُن کے لئے ایک نشانی رات ہے ہم اس پر سے دن کھینچ لیتے ہیں

فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ ﴿٣٧﴾ وَالشَّمْسُ تَجْرِيْ

جبھی وہ اندھیرے میں ہیں اور سورج چلتا ہے

لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ

اپنے ایک ٹھہراؤ کے لئے یہ حکم ہے زبردست

الْعَلِيْمِ ﴿۳۸﴾ وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ حَتّٰى

علم والے کا اور چاند کے لئے ہم نے منزلیں مقرر کیں

عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِيْمِ ﴿۳۹﴾ لَا الشَّمْسُ

یہاں تک پھر ہو گیا جیسے کھجور کی پرانی ڈال سورج کو نہیں

يَنْۢبَغِيْ لَهَآ اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَلَا الَّيْلُ

پہنچتا کہ چاند کو پکڑ لے اور نہ رات دن پر

سَابِقُ النَّهَارِ ۭ وَكُلٌّ فِيْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴿۴۰﴾

سبقت لے جائے اور ہر ایک ایک گھیرے میں پیر رہا ہے

وَاٰيَةٌ لَّهُمْ اَنَّا حَمَلْنَا ذُرِّيَّتَهُمْ فِي

اور ان کے لئے ایک نشانی یہ ہے کہ انھیں ان کے بزرگوں کی

الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ﴿۴۱﴾ وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ

پیٹھ میں ہم نے بھری کشتی میں سوار کیا۔ اور انکے لئے ویسی ہی کشتیاں

مِّثْلِهٖ مَا يَرْكَبُوْنَ ﴿۴۲﴾ وَاِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ

بنا دیں جن پر سوار ہوتے ہیں اور ہم چاہیں تو انہیں ڈبو دیں

فَلَا صَرِيْخَ لَهُمْ وَلَا هُمْ يُنْقَذُوْنَ ﴿۴۳﴾

نہ تو کوئی ان کی فریاد کو پہنچے نہ وہ بچائے جائیں مگر ہماری




اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ﴿۴۴﴾ وَاِذَا
طرف کی رحمت اور ایک وقت تک برتنے دینا اور جب

قِيْلَ لَهُمُ اتَّقُوْا مَا بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ وَمَا
اور جب اُن سے فرمایا جاتا ہے ڈرو تم اُس سے جو تمہارے سامنے ہے

خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿۴۵﴾ وَمَا
اور جو تمہارے پیچھے آنے والا ہے اس اُمید پر کہ تم پر مہر ہو تو منہ پھیر لیتے ہیں اور جب

تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ اِلَّا
کبھی ان کے رب کی نشانیوں میں سے کوئی نشانی انکے پاس آتی ہے تو

كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ﴿۴۶﴾ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ
اس سے منہ پھیر لیتے ہیں اور جب ان سے فرمایا جائے

اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
اللہ کے دینے میں سے کچھ اسکی راہ میں خرچ کرو تو کافر مسلمانوں کے

لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَنُطْعِمُ مَنْ لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ
لئے کہتے ہیں کہ کیا ہم اُسے کھلائیں جسے اللہ چاہتا تو

اَطْعَمَهٗۤ ۖ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ
کھلا دیتا تم تو نہیں مگر کھلی گمراہی

مُّبِيْنٍ ﴿٤٧﴾ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ

میں اور کہتے ہیں کب آئے گا یہ وعدہ

اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٤٨﴾ مَا يَنْظُرُوْنَ اِلَّا

اگر تم سچے ہو راہ نہیں دیکھتے مگر

صَيْحَةً وَّاحِدَةً تَاْخُذُهُمْ وَهُمْ

ایک چیخ کی انھیں آلے گی جب وہ دنیا کے جھگڑے

يَخِصِّمُوْنَ ﴿٤٩﴾ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ تَوْصِيَةً

میں پھنسے ہوں گے نہ تو وصیت کر سکیں گے اور نہ اپنے

وَّلَآ اِلٰٓى اَهْلِهِمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿٥٠﴾ وَنُفِخَ

گھر پلٹ کر جائیں اور پھونکا

فِى الصُّوْرِ فَاِذَا هُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ

جائے گا صور جبھی وہ اپنی قبروں سے اپنے

اِلٰى رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ ﴿٥١﴾ قَالُوْا يٰوَيْلَنَا

رب کی طرف دوڑتے چلیں گے کہیں گے ہائے ہماری

مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا سکتہ هٰذَا مَا

خرابی کس نے ہمیں سوتے سے جگا دیا یہ ہے وہ جس کا




وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۵۲﴾

رحمٰن نے وعدہ دیا تھا اور رسولوں نے حق فرمایا۔

اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ

وہ تو نہ ہوگی مگر ایک چنگھاڑ جبھی وہ سب کے سب

جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿۵۳﴾ فَالْيَوْمَ لَا

ہمارے حضور حاضر ہو جائیں گے۔ تو آج کسی جان پر

تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَّلَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا

کچھ ظلم نہ ہوگا اور تمہیں بدلہ نہ ملے گا مگر

كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۵۴﴾ اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ

اپنے کیے کا بیشک جنت والے آج

الْيَوْمَ فِيْ شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ ﴿۵۵﴾ هُمْ وَاَزْوَاجُهُمْ

دل کے بہلاوؤں میں چین کرتے ہیں وہ اور انکی بیبیاں

فِيْ ظِلٰلٍ عَلَى الْاَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوْنَ ﴿۵۶﴾

سایوں میں ہیں تختوں پر تکیہ لگائے

لَهُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّلَهُمْ مَّا يَدَّعُوْنَ ﴿۵۷﴾

ان کے لئے اس میں میوہ ہے اور انکے لئے ہے اس میں جو مانگیں

سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ٥٨ وَامْتَازُوا

ان پر سلام ہوگا مہربان رب کا فرمایا ہوا اور آج الگ

الْيَوْمَ اَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ ٥٩ اَلَمْ اَعْهَدْ

پھٹ جاؤ اے مجرمو! اے اولاد آدم کیا میں نے

اِلَيْكُمْ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اَنْ لَّا تَعْبُدُوا

تم سے عہد نہ لیا تھا کہ شیطان کو نہ

الشَّيْطٰنَ ج اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ٦٠

پوجنا بیشک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے

وَّاَنِ اعْبُدُوْنِيْ ط هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ٦١

اور میری بندگی کرنا یہ سیدھی راہ ہے

وَلَقَدْ اَضَلَّ مِنْكُمْ جِبِلًّا كَثِيْرًا ط

اور بے شک اس نے تم میں سے بہت سی خلقت کو بہکا دیا۔

اَفَلَمْ تَكُوْنُوْا تَعْقِلُوْنَ ٦٢ هٰذِهٖ جَهَنَّمُ

تو کیا تمہیں عقل نہ تھی یہ ہے وہ جہنم جس کا

الَّتِيْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ٦٣ اِصْلَوْهَا

تم سے وعدہ تھا۔ آج اسی میں جاؤ

Click https://ataunnabi.blogspot.com/





اَلْيَوْمَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿٦٤﴾ اَلْيَوْمَ

بدلہ اپنے کفر کا آج ہم

نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ

ان کے مونہوں پر مہر کردیں گے اور ان کے ہاتھ ہم سے

وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿٦٥﴾

بات کرینگے اور ان کے پاؤں ان کے کیے کی گواہی دینگے

وَلَوْ نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ

اور اگر ہم چاہتے تو ان کی آنکھیں مٹا دیتے

فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ ﴿٦٦﴾

پھر لپک کر رستے کی طرف جاتے تو انھیں کچھ نہ سوجھتا

وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ

اور اگر ہم چاہتے تو ان کے گھر بیٹھے ان کی صورتیں

فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ ﴿٦٧﴾

بدل دیتے نہ آگے بڑھ سکتے نہ پیچھے لوٹتے

وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِى الْخَلْقِ ط

اور جسے ہم بڑی عمر کا کریں اُسے پیدائش میں الٹا پھیریں۔

اَفَلَا یَعْقِلُوْنَ ﴿٦٨﴾ وَمَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ

تو کیا وہ سمجھتے نہیں اور ہم نے ان کو شعر کہنا نہ سکھایا

وَمَا یَنْبَغِیْ لَهٗ ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ وَّ

اور نہ وہ انکی شان کے لائق ہے وہ تو نہیں مگر نصیحت

قُرْاٰنٌ مُّبِیْنٌ ﴿٦٩﴾ لِّیُنْذِرَ مَنْ كَانَ

اور روشن قرآن کہ اُسے ڈرائے جو

حَیًّا وَّ یَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى الْكٰفِرِیْنَ ﴿٧٠﴾

زندہ ہو اور کافروں پر بات ثابت ہو جائے

اَوَلَمْ یَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ

اور کیا انہوں نے نہ دیکھا کہ ہم نے اپنے ہاتھ کے بنائے ہوئے

اَیْدِیْنَاۤ اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ ﴿٧١﴾

چوپائے انکے لئے پیدا کئے تو یہ انکے مالک ہیں

وَ ذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَ

اور انہیں ان کے لئے نرم کر دیا تو کسی پر سوار ہوتے ہیں اور

مِنْهَا یَاْكُلُوْنَ ﴿٧٢﴾ وَ لَهُمْ فِیْهَا مَنَافِعُ

کسی کو کھاتے ہیں اور انکے لئے ان میں کئی طرح کے نفعے

وَمَشَارِبُ ۚ أَفَلَا يَشْكُرُونَ ﴿٧٣﴾ وَاتَّخَذُوا

اور پینے کی چیزیں ہیں تو کیا شکر نہ کرینگے اور انھوں نے

مِنْ دُونِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لَّعَلَّهُمْ

اللہ کے سوا اور خدا ٹھہرا لیے کہ شائد ان کی

يُنْصَرُونَ ﴿٧٤﴾ لَا يَسْتَطِيعُونَ نَصْرَهُمْ ۙ

مدد ہو وہ اُن کی مدد نہیں کر سکتے

وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُونَ ﴿٧٥﴾ فَلَا

اور وہ انکے لشکر سب گرفتار حاضر آئیں گے۔ تو تم

يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ إِنَّا نَعْلَمُ مَا

ان کی بات کا غم نہ کرو بیشک ہم جانتے ہیں

يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ ﴿٧٦﴾ أَوَلَمْ

جو وہ چھپاتے ہیں اور جو ظاہر کرتے ہیں کیا آدمی نے

يَرَ الْإِنْسَانُ أَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ

نہ دیکھا کہ ہم نے اسے پانی کی بوند سے بنایا جبھی

نُّطْفَةٍ فَإِذَا هُوَ خَصِيمٌ مُّبِينٌ ﴿٧٧﴾

وہ صریح جھگڑالو ہے

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِيَ خَلْقَهٗ ؕ

اور ہمارے لئے کہاوت کہتا ہے اور اپنی پیدائش بھول گیا۔

قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ وَهِيَ رَمِيْمٌ ﴿۷۸﴾

بولا ایسا کون ہے کہ ہڈیوں کو زندہ کرے جب وہ بالکل گل گئیں

قُلْ يُحْيِيْهَا الَّذِيْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ ؕ

تم فرماؤ انہیں وہ زندہ کرے گا جس نے پہلی بار انہیں بنایا۔

وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْمٌ ﴿۷۹﴾ الَّذِيْ

اور اسے ہر پیدائش کا علم ہے جس نے تمھارے

جَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ

لئے ہرے پیڑ میں سے آگ پیدا کی

نَارًا فَاِذَآ اَنْتُمْ مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ ﴿۸۰﴾

جبھی تم اس سے سلگاتے ہو

اَوَلَيْسَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

اور کیا وہ جس نے آسمان اور زمین بنائے

وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنْ يَّخْلُقَ

ان جیسے اور نہیں بنا سکتا۔

مِثْلَهُمْ بَلٰى ۚ وَهُوَ الْخَلّٰقُ

کیوں نہیں اور وہی ہے بڑا پیدا

الْعَلِيْمُ ﴿٨١﴾ اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا

کرنے والا سب کچھ جانتا اسکا کام تو یہی ہے کہ جب کسی چیز

اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿٨٢﴾

کو چاہے تو اس سے فرمائے ہوجا وہ فوراً ہوجاتی ہے

فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ

تو پاکی اسے جسکے ہاتھ ہر

مَلَكُوْتُ كُلِّ

چیز کا قبضہ ہے اور

شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ

اسی کی طرف

تُرْجَعُوْنَ ﴿٨٣﴾

پھیرے جاؤ گے

صَدَقَ اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ط

۷۸۶
۹۲

# فرائض غسل

غسل میں تین باتیں فرض ہیں۔ (۱) کلّی کرنا اس طرح کہ منھ کے ہر پرزے گوشے ہونٹ سے حلق کی جڑ تک ہر جگہ پانی بہ جائے (۲) ناک میں پانی ڈالنا یعنی دونوں نتھنوں کا جہاں تک نرم جگہ ہے دھلنا کہ پانی کو سونگھ کر اوپر چڑھائے بال برابر جگہ بھی دھلنے سے رہ نہ جائے۔ (۳) تمام ظاہر بدن یعنی سر کے بالوں سے پاؤں کے تلوؤں تک جسم کے ہر پرزے ہر رونگٹے پر پانی بہ جانا۔

# وضو کا طریقہ

وضو کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے، پھر مسواک کرے اگر مسواک نہ ہو تو انگلی سے دانت مل لے پھر دونوں ہاتھوں کو گٹوں تک تین بار دھوئے پہلے داہنے ہاتھ پر پانی ڈالے پھر بائیں ہاتھ پر۔ دونوں کو ایک ساتھ نہ دھوئے

پھر داہنے ہاتھ سے تین بار کلی کرے پھر بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے ناک صاف کرے اور داہنے ہاتھ سے تین بار ناک میں پانی چڑھائے پھر پورا چہرہ دھوئے یعنی پیشانی پر بال اگنے کی جگہ سے تھوڑی کے نیچے تک اور ایک کان کی لَو سے دوسرے کان کی لَو تک ہر حصہ پر تین بار پانی بہائے اس کے بعد دونوں ہاتھ کہنیوں سمیت تین بار دھوئے انگلیوں کی طرف سے کہنیوں کے اوپر تک پانی ڈالے کہنیوں کی طرف سے نہ ڈالے، پھر ایک بار دونوں ہاتھ سے پورے سر کا مسح کرے پھر کانوں کا اور گردن کا ایک ایک بار مسح کرے پھر دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت تین بار دھوئے۔ اور وضو کے بعد یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِیْنَ ۝

## مسجد میں داخل ہوتے وقت کی دُعا

---

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ

اے اللہ تو اپنی رحمت کے دروازے میرے لئے کھول دے

# مسجد سے نکلتے وقت کی دُعا

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُکَ مِنۡ فَضۡلِکَ

اے اللہ میں تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتا ہوں

# اذان کے بعد کی دُعا

اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعۡوَۃِ التَّآمَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الۡقَآئِمَۃِ اٰتِ سَیِّدَنَا مُحَمَّدَ نِ الۡوَسِیۡلَۃَ وَالۡفَضِیۡلَۃَ وَالدَّرَجَۃَ الرَّفِیۡعَۃَ وَابۡعَثۡہُ مَقَامًا مَّحۡمُوۡدَا نِ الَّذِیۡ وَعَدۡتَّہٗ وَارۡزُقۡنَا شَفَاعَتَہٗ یَوۡمَ الۡقِیٰمَۃِ اِنَّکَ لَا تُخۡلِفُ الۡمِیۡعَادَ ؕ

# نماز کے مکروہ اوقات

سورج کے طلوع، غروب اور نصف النہار ان تینوں وقتوں میں کوئی نماز جائز نہیں نہ فرض نہ واجب نہ نفل نہ ادا نہ قضا یونہیں سجدۂ تلاوت و سجدۂ سہو بھی ناجائز ہے البتہ اس روز اگر عصر کی نماز نہیں پڑھی تو اگرچہ آفتاب ڈوبتا ہو پڑھ لے۔ مگر اتنی تاخیر کرنا حرام ہے حدیث میں اسکو منافق کی نماز فرمایا۔

# نماز کا طریقہ

نماز پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو قبلہ کی طرف منھ کر کے اس طرح کھڑا ہو کہ دونوں پنجوں میں چار انگل کا فاصلہ رہے اور دونوں ہاتھ کان تک لے جائے کہ انگوٹھے کان کی لَو سے چھو جائیں باقی انگلیاں اپنے حال پر رہیں نہ بالکل ملی نہ بہت پھیلی اور ہتھیلیاں قبلہ کی طرف ہوں اور نگاہ سجدہ کی جگہ پر ہو اور جس وقت کی جو نماز پڑھتا ہو دل میں اس کا پکا ارادہ کر کے اللہ اکبر کہتا ہوا ہاتھ نیچے لا کر ناف کے

# نماز کے مکروہ اوقات

سورج کے طلوع، غروب اور نصف النہار ان تینوں وقتوں میں کوئی نماز جائز نہیں نہ فرض نہ واجب نہ نفل نہ ادا نہ قضا یوہیں سجدۂ تلاوت وسجدۂ سہو بھی ناجائز ہے البتہ اس روز اگر عصر کی نماز نہیں پڑھی تو اگرچہ آفتاب ڈوبتا ہو پڑھ لے۔ مگر اتنی تاخیر کرنا حرام ہے حدیث میں اسکو منافق کی نماز فرمایا۔

# نماز کا طریقہ

نماز پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو قبلہ کی طرف منھ کرکے اس طرح کھڑا ہو کہ دونوں پنجوں میں چار انگل کا فاصلہ رہے اور دونوں ہاتھ کان تک لے جائے کہ انگوٹھے کان کی لَو سے چھو جائیں باقی انگلیاں اپنے حال پر رہیں نہ بالکل ملی نہ بہت پھیلی اور ہتھیلیاں قبلہ کی طرف ہوں اور نگاہ سجدہ کی جگہ پر ہو اور جس وقت کی جو نماز پڑھتا ہو دل میں اس کا پکا ارادہ کرکے اللہ اکبر کہتا ہوا ہاتھ نیچے لاکر ناف کے

نیچے باندھ لے اس طرح کہ داہنی ہتھیلی کی گدی بائیں کلائی کے سرے پر ہو اور بیچ کی تینوں انگلیاں بائیں کلائی کی پیٹھ پر اور انگوٹھا اور چھوٹی انگلی کلائی کے اغل بغل ہو اور ثنا پڑھے پھر تعوذ پڑھے پھر تسمیہ پڑھے پھر سورۂ فاتحہ (الحمد) پوری پڑھے اور ختم پر آہستہ سے آمین کہے۔ اس کے بعد کوئی سورت یا تین آیتیں پڑھے یا ایسی ایک آیت پڑھے جو تین آیتوں کے برابر ہو۔ اب اللہ اکبر کہتا ہوا رکوع میں جائے اور گھٹنوں کو ہاتھ سے پکڑے اس طرح پر کہ ہتھیلیاں گھٹنے پر ہوں اور انگلیاں خوب پھیلی ہوں۔ اور پیٹھ بچھی ہو اور سر پیٹھ کے برابر ہو اونچا نیچا نہ ہو اور نظر پیر کی طرف ہو اور کم سے کم تین بار رکوع کی تسبیح پڑھے پھر تسمیع کہتا ہوا سیدھا کھڑا ہو جائے۔ اور جو منفرد یعنی اکیلا ہو تو اس کے بعد تحمید کہے پھر اللہ اکبر کہتا ہوا سجدہ میں جائے اس طرح کہ پہلے گھٹنا زمین پر رکھے پھر ہاتھ پھر دونوں ہاتھوں کے بیچ میں سر رکھے اس طور پر کہ پہلے ناک تب ماتھا اور ناک کی ہڈی زمین پر جم جائے اور نظر ناک کی طرف رہے۔ اور بازوؤں کو کروٹوں سے اور پیٹ کو رانوں سے اور

رانوں کو پنڈلیوں سے جدا رکھے اور دونوں پاؤں کی سب انگلیوں کو قبلہ کی طرف رکھے اس طرح کہ انگلیوں کا سارا پیٹ زمین پر جما رہے۔ اور ہتھیلیاں بچھی ہوں اور انگلیاں قبلہ کی طرف ہوں اور کم سے کم تین بار سجدہ کی تسبیح پڑھے پھر سر اٹھائے اس طرح کہ پہلے ماتھا پھر ناک پھر منھ پھر ہاتھ۔ اور داہنا قدم کھڑا کر کے اس کی انگلیاں قبلہ رخ کرے اور بایاں قدم بچھا کر اس پر خوب سیدھا بیٹھ جائے۔ اور ہتھیلیاں بچھا کر رانوں پر گھٹنوں کے پاس رکھے کہ دونوں ہاتھ کی انگلیاں قبلہ کو ہوں اور انگلیوں کا سرا گھٹنہ کے پاس ہو۔ پھر ذرا ٹھہر کر اللہ اکبر کہتا ہوا دوسرا سجدہ کرے۔ یہ سجدہ بھی پہلے کی طرح کرے۔ پھر سر اٹھائے اور ہاتھ کو گھٹنے پر رکھ کر پنجوں کے بل کھڑا ہو جائے۔ اٹھتے وقت بلا عذر ہاتھ زمین پر نہ ٹیکے۔ یہ ایک رکعت پوری ہو گئی۔ اب پھر صرف تسمیہ پڑھ کر سورۂ فاتحہ (الحمد) اور سورت پڑھے۔ اور پہلے کی طرح رکوع اور سجدہ کرے۔ پھر جب دوسرے سجدہ سے سر اٹھائے تو داہنا قدم کھڑا کر کے بایاں قدم بچھا کر بیٹھ

جائے۔ اور تشہد پڑھے۔ اور تشہد کے اندر جب کلمہ (لا) کے قریب پہونچے تو داہنے ہاتھ کی بیچ کی انگلی اور انگوٹھے کا حلقہ بنائے اور چھوٹی انگلی اور اس کے پاس والی کو ہتھیلی سے ملا دے اور لفظ (لا) پر کلمہ کی انگلی اٹھائے مگر اِدھر اُدھر نہ ہلائے اور (اِلَّا) پر گرادے اور سب انگلیاں فوراً سیدھی کرلے اب اگر دو سے زیادہ رکعتیں پڑھنی ہیں تو اٹھ کھڑا ہو اور اسی طرح پڑھے مگر فرض کی ان رکعتوں میں سورۂ فاتحہ (الحمد) کے ساتھ سورہ ملانا ضرور نہیں اب پچھلا قعدہ جس کے بعد نماز ختم کرے گا اس میں تشہد کے بعد درود شریف پڑھے پھر دعائے ماثورہ پڑھے پھر داہنے شانے کی طرف منھ کر کے اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ کہے اور اسی طرح بائیں طرف۔ اب نماز ختم ہوگئی۔ اس کے بعد دونوں ہاتھ اٹھا کر کوئی دعا پڑھے اور منھ پر ہاتھ پھیر لے۔

## عورتوں کیلئے نماز کے مخصوص مسائل

عورتیں تکبیر تحریمہ کے وقت کانوں تک ہاتھ نہ اٹھائیں بلکہ

مونڈھے تک اٹھائیں ہاتھ ناف کے نیچے نہ باندھیں بلکہ بائیں ہتھیلی سینہ پر چھاتی کے نیچے رکھ کر اس کی پیٹھ پر داہنی ہتھیلی رکھیں، رکوع میں زیادہ نہ جھکیں بلکہ تھوڑا جھکیں یعنی صرف اس قدر جھکیں کہ ہاتھ گھٹنوں تک پہونچ جائے پیٹھ سیدھی نہ کریں اور گھٹنوں پر زور نہ دیں بلکہ محض ہاتھ رکھ دیں اور ہاتھوں کی انگلیاں ملی ہوئی رکھیں اور پاؤں کچھ جھکا ہوا رکھیں مردوں کی طرح خوب سیدھا نہ کر دیں۔ عورتیں سمٹ کر سجدہ کریں یعنی بازو کروٹوں سے ملا دیں اور پیٹ ران سے اور ران پنڈلیوں سے اور پنڈلیاں زمین سے اور قعدہ میں بائیں قدم پر نہ بیٹھیں بلکہ دونوں پاؤں داہنی طرف نکال دیں اور بائیں سُرین پر بیٹھیں۔ عورتیں بھی کھڑی ہو کر نماز پڑھیں فرض اور واجب جتنی نمازیں بغیر عذر بیٹھ کر پڑھ چکی ہیں ان کی قضا کریں اور توبہ کریں۔ اور عورتوں کا جماعت کرنا مکروہ تحریمی اور ناجائز ہے۔ اور عورتوں پر جمعہ اور عیدین کی نماز واجب نہیں۔

## ثنا

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ

وَتَعَالٰی جَدُّكَ وَلَآ اِلٰهَ غَیْرُكَ

## تعوذ

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

## تسمیہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## سورۂ فاتحہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۙ۬ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۠

# سورۂ اخلاص

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

# رکوع کی تسبیح

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ط

# تسمیع

سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ

# تحمید

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ

# سجدہ کی تسبیح

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى

# تشہد

اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّیِّبَاتُ
اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ
وَبَرَکَاتُہٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ
الصّٰلِحِیْنَ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ
وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ

# درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا
اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ
حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ

عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

## دعائے ماثورہ

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ تَوَالَدَ وَلِجَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْیَاءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ اِنَّكَ مُجِیْبُ الدَّعَوَاتِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ٥

## نماز کے بعد کی دعا

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ وَاِلَیْكَ یَرْجِعُ السَّلَامُ فَحَیِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ وَتَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

# نمازِ اشراق

سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جو شخص فجر کی نماز جماعت سے پڑھ کر ذکرِ الٰہی کرتا رہا یہاں تک کہ آفتاب بلند ہوگیا (یعنی طلوع کو بیس منٹ گذر گئے) پھر دو رکعتیں پڑھیں تو اسے پورے حج وعمرے کا ثواب ملے گا۔

# نمازِ چاشت

نمازِ چاشت کی کم از کم دو٢ رکعت اور زیادہ سے زیادہ بارہ١٢ رکعتیں ہیں۔ اس کا وقت آفتاب بلند ہونے سے نصف النہار شرعی تک ہے اور بہتر یہ ہے کہ چوتھائی دن چڑھے پڑھے محبوبِ خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا آدمی پر اس کے ہر جوڑ کے بدلے صدقہ کرنا ہے اور بدن میں کل تین سو ساٹھ٣٦٠ جوڑ ہیں ہر تسبیح صدقہ ہے ہر حمد صدقہ ہے اور لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ کہنا صدقہ ہے اور اللہ اکبر کہنا صدقہ ہے اور اچھی بات کا حکم کرنا صدقہ ہے اور بُری بات

سے منع کرنا صدقہ ہے اور ان سب کی طرف سے دو رکعتیں چاشت کی کفایت کرتی ہے۔

# صلوٰۃ اوّابین

صلوٰۃ اوّابین کی چھ رکعتیں ہیں۔

حدیث:۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ تاجدار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص مغرب کے بعد چھ رکعتیں پڑھے اور ان کے درمیان میں کوئی بُری بات نہ کہے تو بارہ برس کی عبادت کے برابر کی جائیں گی۔ **مسئلہ:**۔ ان چھ رکعتوں میں اختیار ہے کہ سب ایک سلام سے پڑھے یا دو سے یا تین سے اور تین سلام سے یعنی ہر دو رکعت پر سلام پھیرنا افضل ہے۔

# نمازِ تہجّد

تہجد کی نماز عشاء پڑھ کر سو رہنے کے بعد جس وقت جاگے وہ تہجّد کا وقت ہے مگر رات کے پچھلے تہائی حصّہ

میں پڑھنا افضل ہے۔ تہجد سنت ہے اور بہ نیت سنت پڑھی جاتی ہے۔ کم سے کم دو رکعتیں اور زیادہ سے زیادہ آٹھ رکعتیں۔

## نماز استخارہ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہم کو تمام امور میں استخارے کی تعلیم فرماتے جیسے قرآن کی سورت تعلیم فرماتے تھے۔ فرماتے ہیں جب کوئی کسی امر کا قصد کرے تو دو رکعت نفل پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد کہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ

فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَيْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ وَعَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِهٖ فَاقْدُرْهُ لِیْ وَیَسِّرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْهِ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ وَعَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِهٖ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ كَانَ ثُمَّ رَضِّنِیْ بِهٖ ۔ اور اپنی حاجت ذکر کرے خواہ بجائے ھٰذَا الْاَمْرَ حاجت کا نام لے یا اس کے بعد حاجت کا ذکر کرے۔

**مسئلہ:۔** مستحب یہ ہے کہ نماز استخارہ کی پہلی رکعت میں قُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ اور دوسری میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ پڑھے۔ اور اس دعا کے اول آخر اَلْحَمْدُ شریف اور درود شریف پڑھے۔

مسئلہ:۔ بہتر یہ ہے کہ سات بار استخارہ کرلے کیونکہ ایک حدیث میں ہے سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اے انس جب تم کسی کام کا قصد کرو تو اپنے رب سے اس کام میں سات بار استخارہ کرو پھر دیکھو (اس کام کے متعلق) تمہارے دل میں کیا خیال پیدا ہوا اسی خیال میں خیر ہے۔ اور بعض مشائخ سے منقول ہے کہ دعائے مذکور کو پڑھکر باطہارت قبلہ رو سو رہے۔ اگر خواب میں سفیدی یا سبزی دیکھے تو وہ کام بہتر ہے اور سیاہی یا سرخی دیکھے تو برا ہے اس سے بچے اور یہ بات یاد رہے کہ استخارے کا وقت اس وقت تک ہے کہ ایک طرف رائے پوری نہ جم چکی ہو۔

## فاتحہ کا آسان طریقہ

پہلے تین یا پانچ یا سات بار درود شریف پڑھے پھر کم سے کم چاروں قل، سورۂ فاتحہ اور الٓمّٓ سے مفلحون تک پڑھے پھر آخر میں تین یا پانچ یا سات بار درود شریف پڑھے اور بارگاہ الٰہی میں ہاتھ اٹھا کر یوں دعا کرے۔ یا اللہ! ہم نے جو کچھ درود شریف

پڑھا ہے اور قرآن مجید کی آیتیں تلاوت کی ہیں ان کا ثواب (اگر کھانا یا شیرینی ہو تو اتنا اور کہے کہ اس کھانا اور شیرینی کا ثواب) میری جانب سے حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو نذر پہونچا دے پھر ان کے وسیلے سے جملہ انبیائے کرام علیہم السّلام و صحابہ اور تمام اولیاء و علماء کو عطا فرما (پھر اگر کسی خاص بزرگ کو ایصالِ ثواب کرنا ہو تو ان کا خصوصیّت سے نام لے مثلاً یوں کہے کہ) خصوصًا حضرت غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا خواجۂ اجمیری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو نذر پہونچا دے اور پھر جملہ مؤمنین و مؤمنات کی ارواح کو ثواب عطا فرما۔ اور کسی عام آدمی کو ایصال ثواب کرنا ہو تو اس کا ذکر خصوصیّت سے کرے مثلاً یوں کہے کہ خصوصًا ہمارے والد، والدہ یا دادا، دادی یا نانا، نانی کی رُوح کو ثواب پہونچا دے اور پھر جملہ مؤمنین و مؤمنات کی ارواح کو ثواب پہونچا دے۔ اٰمِیْنَ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ ط

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا صاحبِ الجمال و یا سیّد البشر
مِن وجھک المنیر لقد نُوّرِ القمر
لا یُمکن الثناءُ کما کان حقّہٗ
بعد از خدا بزرگ توئی قصّہ مختصر

## درود و سلام پڑھنے کا افضل ترین طریقہ

درود و سلام پڑھنے کے وقت ادب کا خیال رکھنا ضروری ہے پاک جگہ پر بیٹھ کر، کھڑے ہو کر، چل پھر کر با وضو اور بے وضو[۱] پڑھ سکتے ہیں لیکن افضل ترین طریقہ یہ ہے کہ وضو کرے، ہو سکے تو خوشبو بھی لگائے اور قبلہ رو دو زانو بیٹھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت بیداری یا خواب میں نصیب ہو چکی ہو تو

[۱] یعنی اجازت ہے۔ مگر افضل نہیں۔

آپ کی صورتِ پاک کو حاضر کرے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم سامنے موجود ہیں اور میں صلوٰۃ وسلام عرض کر رہا ہوں، نہایت تعظیم اور ہیبت و جلالتِ شان حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیشِ نظر حیاء سے آنکھیں جھکائے رہے اور یہ یقین رکھے کہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم مجھے دیکھتے ہیں اور صلوٰۃ وسلام سنتے ہیں، جب تو ان کا ذکر کرتا ہے کیونکہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم اللہ تعالےٰ کی صفات سے متصف ہیں۔

وَاللّٰہُ جَلِیْسُ مَنْ ذَکَرَہٗ

"اور جو اللہ تعالےٰ کا ذکر کرتا ہے اللہ تعالےٰ اس کا ہم مجلس ہو جاتا ہے۔"

نبی کریم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی یہ صفت غایت درجۂ کمال کو پہنچی ہوئی ہے، اگر تو یہ نہ کر سکے تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے روضہ کی زیارت کی ہو تو روضہ مبارکہ کا تصور دل میں جمالے کہ روضہ پہ حاضر ہوں اور حیاء وادب سے صلوٰۃ وسلام عرض کر رہا ہوں یہاں تک کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی روحانیت تیرے لئے جلوہ فگن ہو جائے۔

یہ بھی نہ ہو تو ہمیشہ صلوٰۃ وسلام پڑھتا رہ، یہ تصور قائم کرتے ہوئے کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم تیرا درود وسلام سنتے ہیں نہایت توجہ، ادب، حضورِ دل اور کامل حیاء سے پڑھتا رہ، خواہ تکلف سے استحضار کرے، عنقریب ہی تیری روح اس سے الفت پذیر ہو جائے گی اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم تیرے لئے تشریف فرما ہوں گے، آنکھوں سے تو آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو دیکھے گا اور حضور سے عرض معروض کرے گا، حضور صلے اللہ علیہ وسلم تیری عرض سنیں گے اور تجھ سے بات چیت کریں گے اور تجھ سے خطاب کریں گے اور باطن

میں تو صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے درجے تک کامیاب ہو جائے گا، انشاء اللہ تعالےٰ ان سے مل بھی جائے گا۔ (جواہر ج ۴، ص ۲۳۶ و ۲۳۸)

اور البیانہ کرنا کہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرے یا آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود وسلام عرض کرے اور اس حالت میں مشغول کسی غیر کی طرف ہو تو تیرا صلوٰۃ وسلام بے روح جسم ہوگا کیونکہ ہر ایک نیک عمل جو بندہ کرے، جب وہ حضورِ دل سے ہو تو وہ عمل زندہ ہے اور جو غفلت سے ہو، دل کسی غیر کی طرف لگا ہوا ہو تو وہ مردہ کی مانند بے جان ہوتا ہے۔ (جواہر، جلد ۴، ص ۲۳۶)

## تنبیہ

اختصار کے پیشِ نظر جن کتابوں سے یہ مقالہ مرتب کیا گیا ہے، ان کے نام بحوالہ صفحہ درج کر دیئے گئے ہیں یا ان کے اسماء کا اشارہ ان کے نام کے سامنے تحریر کر دیا ہے تاکہ تحقیق و تجسس کے متلاشی بسہولت اطمینان سے بہرہ یاب ہو سکیں۔

| نمبر شمار | نام کتاب | مطبوعہ | اشارہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | جلاء الافہام | منیریہ مصر | ج |
| ۲ | سعادۃ الدارین | بیروت | س |
| ۳ | افضل الصلوات | بیروت | افض |
| ۴ | صلوٰۃ الثناء | بیروت | صث |
| ۵ | حرز المنیع | مصر | حرز |
| ۶ | مسلم شریف | " | م |
| ۷ | منتخب کنز العمال | " | کنز |

| ۸ | جواہر البحار فی فضائل النبی المختار صلی اللہ علیہ وسلم | مصر | جواہر |
|---|---|---|---|

# فصلِ اوّل

## فضائل و ثمرات صلوٰۃ و سلام

درود و سلام کے فضائل اور ثمرات مختصراً درج ذیل کئے جاتے ہیں تاکہ برادرانِ دین ذوق و شوق سے بکثرت صلوٰۃ و سلام نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور میں حضورِ قلب سے باادب عرض کرتے رہا کریں۔

۱۔ درود و سلام پڑھنے سے اللہ کریم کے حکم کی تعمیل ہوتی ہے (قرآنِ مجید)

۲۔ درود و سلام پڑھنے میں اللہ تعالٰے کی موافقت ہوتی ہے۔ ( 〃 )

۳۔ درود و سلام پڑھنے میں فرشتوں کی موافقت ہے۔ ( 〃 )

۴۔ درود شریف پڑھنے والے کے لئے جنت کے دروازے کھول دئے جاتے ہیں۔ (س ص۵۷)

۵۔ جو ایک بار درود شریف پڑھے اللہ کریم اس پر دس بار صلوٰۃ بھیجتا ہے۔ (م۔ج ص۲۰)

۶۔ جمعرات اور جمعہ کو فرشتے درود شریف چاندی کے صحیفوں میں سونے کے قلم سے لکھتے ہیں۔ (س ص۵۷)

۷۔ جو ایک بار سلام عرض کرے اللہ تعالٰے اس پر دس سلام بھیجتا ہے (ص ش ۱۸)

۸۔ درود و سلام پڑھنے سے بھولی ہوئی چیز یاد آجاتی ہے۔ (کنز اص ۳۵۳)

۹۔ اللہ کریم درود شریف پڑھنے والے کی دس نیکیاں لکھ دیتا ہے۔ (ج ص ۲۹)

۱۰۔ اس کے دس درجے بلند کر دیتا ہے۔ (ج ص ۲۹)

۱۱۔ اور دس گناہ مٹا دیتا ہے۔ (ج ص ۲۹)

۱۲۔ اور دس بار رحمت بھیجتا ہے۔ (ترمذی اول ص ۱۵۷، ج ص ۲۹)

۱۳۔ اللہ کریم فرماتے ہیں کہ اے میرے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم جو مسلمان آپ پر ایک بار درود بھیجے مَیں اور میرے فرشتے اس پر دس بار درود بھیجتے ہیں۔

۱۴۔ جمعہ کے روز کثرت سے درود پڑھنے والا نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم سے قریب ہوگا۔ (طبرانی ص ۵۹)

۱۵۔ جمعہ کی رات اور جمعہ کے دن درود شریف پڑھنے والے کی سو حاجتیں پوری ہوتی ہیں، ستّر آخرت کی اور تیس دنیا کی۔ (بیہقی س ص ۶۰)

۱۶۔ جو درود شریف پڑھتا ہے اللہ تعالےٰ اس پر رحمت بھیجتا ہے اور جو نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور میں سلام عرض کرتا ہے اللہ کریم اس پر سلام بھیجتا ہے۔ (س ص ۶۱)

۱۷۔ دعا سے پہلے، درمیان اور آخر میں درود و سلام پڑھنے کا حکم ہے اس سے دعا جلد قبول ہوتی ہے۔ (کنز اول ص ۳۵۳، س ص ۱۸۸)

۱۸۔ درود و سلام پڑھنے سے گناہ بخشے جاتے ہیں۔ (کنز اول ص ۳۴۹)

۱۹۔ کثرت سے درود و سلام پڑھنا بندے کو قرب نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی دولت سے مالا مال کرتا ہے۔ (ترمذی اول ص ۱۵۷)

۲۰۔ بندے کے دنیوی اور آخرت کے اہم معاملات میں درود و سلام کفایت کرتا ہے۔ (کنز اول ص ۳۵۳)

۲۱۔ تنگدست کے لئے درود وسلام صدقے کے قائم مقام ہو جاتا ہے۔
(جواہر ۴ صفحہ ۱۵۵)

۲۲۔ درود وسلام پڑھنے والا پاک ہو جاتا ہے۔ (س صفحہ ۵۸)

۲۳۔ صلوٰۃ وسلام پڑھنے والے کو فوت ہونے سے پہلے جنت کی خوشخبری دی جاتی ہے۔ (صث صفحہ ۳۶)

۲۴۔ بکثرت درود وسلام پڑھنا قیامت کی ہولناکیوں سے نجات کا باعث بن جاتا ہے۔ (س صفحہ ۸۴)

۲۵۔ درود وسلام پڑھنے والے پر نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم صلوٰۃ وسلام بھیجتے ہیں۔ (صث صفحہ ۳۶)

۲۶۔ درود وسلام سے مجلس مزین ہو جاتی ہے۔ (س صفحہ ۶۷)

۲۷۔ محتاجی دور ہو جاتی ہے۔ (س صفحہ ۴۲)

۲۸۔ بخل مٹ جاتا ہے اور بدبختی دور ہو جاتی ہے۔ (س صفحہ ۴۲)

۲۹۔ جو شخص ہر روز پچاس بار درود شریف پڑھتا رہا کرے، قیامت کے دن فرشتے اس سے مصافحہ کریں گے۔ (جواہر ۴، صفحہ ۱۶۲)

۳۰۔ جنت کو سیدھی راہ چلا جاتا ہے۔ (صث صفحہ ۳۶)

۳۱۔ درود وسلام پلصراط پر بہت زیادہ نور ملنے کا ذریعہ ہے۔ (س صفحہ ۶۸)

۳۲۔ اللہ کریم درود خواں کی اچھی صفت آسمان اور زمین والوں میں بیان کرتا ہے۔ (صث صفحہ ۳۶)

۳۳۔ درود خواں کے دل میں رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی محبت اور عشق زیادہ ہوتا جاتا ہے۔ (صث صفحہ ۳۷)

۳۴۔ درود وسلام پڑھنے والا نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا محبوب ہو جاتا

ہے۔ (صث ص۳۷)

۳۵۔ درود و سلام پڑھنے سے دل زندہ ہوجاتا ہے اور ہدایت کا باعث بن جاتا ہے۔ (صث ص۳۷)

۳۶۔ درود و سلام پڑھنے والے کا نام اور اس کے باپ کا نام نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا جاتا ہے۔ (صث ص۱۸)

۳۷۔ صلوٰۃ و سلام پلصراط پر ثبات قدمی اور پار چلے جانے کا سبب بنجاتا ہے۔ (صث ص۳۷)

۳۸۔ درود شریف پڑھنے سے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے حقوق میں سے کچھ حق ادا ہوجاتا ہے۔ (صث ص۳۸)

۳۹۔ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی بعثت اور تشریف آوری اللہ تعالےٰ کی نعمتِ عظمےٰ ہے، صلوٰۃ وسلام پڑھنے سے اللہ کریم کی بہت بڑی نعمت کا قدرے شکریہ ادا ہوجاتا ہے۔ (صث ص۳۸)

۴۰۔ جس مجلس میں درود و سلام پڑھا جائے اس مجلس والوں پر قیامت کے روز کوئی حسرت نہیں ہوگی۔ (صث ص۳۹)

۴۱۔ صلوٰۃ وسلام پڑھنے والے کو دس غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب ملتا ہے۔ (س ص۸) (لوافح)

۴۲۔ اس کے نامۂ اعمال میں اُحد پہاڑ جتنا ثواب لکھا جاتا ہے۔ (صث ص۱۸)

۴۳۔ رسولِ اکرم صلے اللہ علیہ وسلم قیامت کے روز اس کی گواہی دیں گے۔ (فض ص۴۷)

۴۴۔ دس بار درود پڑھنے والے سے اللہ تعالےٰ راضی ہوگا۔ (فض ص۴۷)

۴۵۔ اللہ کریم کے عذاب سے امان ہوگا۔ (س ص۶۹)

۴۶۔ بکثرت درود شریف پڑھنے والے کو عرشِ الٰہی کا سایہ نصیب ہوگا۔ (س ص۶۳)

۴۷۔ حشر میں نیکیوں کا پلڑہ بھاری ہوگا۔ (فضل ص۴۷)

۴۸۔ حوضِ کوثر پر جانا نصیب ہوگا۔ (فضل ص۴۷)

۴۹۔ پلصراط پر سے چمکنے والی بجلی کی طرح گزر جائے گا۔ (فضل ص۴۷)

۵۰۔ پیاس سے امن میں ہوگا۔ (فضل ص۴۷)

۵۱۔ موت سے پہلے اپنا جنت والا گھر دیکھ لے گا۔ (فضل ص۴۷)

۵۲۔ درود و سلام کا ثواب بیس غزوات (جہادوں) کے ثواب سے زیادہ ہے۔ (کنز اول ص۵۲)

۵۳۔ درود شریف کی برکت سے مال بڑھ جاتا ہے۔ (فضل ص۴۷)

۵۴۔ درود و سلام عبادت ہے اور اللہ کریم کے نزدیک تمام اعمال سے زیادہ محبوب ہے۔ (فضل ص۴۸)

۵۵۔ درود و سلام پڑھنا اہلِ سنت کی نشانی ہے۔ (لواقح الانوار القدسیہ شعرانی فضل ص۴۸)

۵۶۔ اس سے مجلس معطر ہو جاتی ہے۔ (صنت ص۳۶)

۵۷۔ بھلائیاں حاصل ہوتی ہیں۔ (فضل ص۴۸)

۵۸۔ درود شریف پڑھنے والا خود بھی اور اس کی اولاد بھی اس سے نفع حاصل کرتے ہیں۔ (فضل ص۴۸)

۵۹۔ اس سے قربِ الٰہی حاصل ہوتا ہے۔ (فضل ص۴۸)

۶۰۔ درود و سلام پڑھنے والے کے لئے قبر میں نور ہو جاتا ہے۔ (فضل ص۴۸)

۶۱۔ حشر میں درود خواں کے لئے نور ہوگا۔ (صنت ص۲۳)

۶۲۔ دشمنوں پر فتح ملتی ہے۔ (فضل ص۴۸)

۶۳۔ نفاق اور میل کچیل سے دل پاک ہو جاتا ہے۔ (فضل ص۴۸)

۶۴- اس سے تمام مومن محبت کرنے لگ جاتے ہیں اور منافق جلتے رہتے ہیں۔ (فضل ۴۸)

۶۵- نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب میں نصیب ہوتی ہے۔ (فضل ۴۵)

۶۶- کثرت سے درود و سلام پڑھنے والے کو رسولِ کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت بیداری میں ہونے لگتی ہے۔ (فضل ۴۸)

۶۷- درود خواں کی ذات، عمل، عمر اور اس کی بھلائیوں کے اسباب میں برکت ہوتی ہے۔

۶۸- صلوٰۃ و سلام پڑھنے والے کی شفاعت نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم ضرور فرمائیں گے۔ (طبرانی ج ۵۶)

۶۹- صبح و شام جو شخص دس دس بار ہر روز درود شریف پڑھا کرے گا وہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی شفاعت پائے گا۔ (کنز اول ۳۵)

۷۰- جو شخص سو بار درود و سلام پڑھے اللہ کریم اس کی پیشانی پر نفاق سے پاک ہو جانا اور دوزخ سے بری ہو جانا لکھ دیتا ہے۔ (صث ۱۷)

۷۱- جو مومن سو بار درود و سلام پڑھے اللہ کریم اس کو سو شہیدوں کے ساتھ جنت میں جگہ دے گا۔ (صث ۱۷)

۷۲- جو ایک بار درود و سلام پڑھتا ہے اللہ تعالےٰ اور اس کے فرشتے اس پر ستر بار رحمت بھیجتے ہیں۔ (مسند امام احمد اول ۲۵۳)

۷۳- درود و سلام پڑھنے والے کے لئے دو فرشتے بخشش کی دعا کرتے ہیں اللہ تعالےٰ اور اس کے تمام فرشتے ان دو فرشتوں کی دعا پر آمین کہتے ہیں۔ (طبرانی صث ۲۰)

۷۴- درود شریف کی مجلس پر اللہ تعالےٰ کی رحمت چھا جاتی ہے اور جو گنہگار بھولا بھٹکا اس مجلس میں تماش بینی کے طور پر شامل ہو جائے وہ بھی محروم

نہیں رہتا۔ (ص۲ ص۲۰)

۷۵۔ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم سلام کا جواب دیتے ہیں۔ (ابوداؤد، ج۲، ص۱۵۰، مسند امام احمد، ج۲، ص۵۲۷)

۷۶۔ ایک بار درود و سلام پڑھنے والے کا درود و سلام قبول ہوجائے تو اللہ تعالےٰ اس کے اسّی سال کے گناہ مٹا دیتا ہے۔ (ص ص۲۳)۔

۷۷۔ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم پر جب امتی سلام عرض کرتا ہے تو اللہ تعالےٰ اس پر دس بار سلام بھیجتا ہے۔ (ص ص۱۸)

۷۸۔ ایک بار درود شریف پڑھنے والے پر اللہ تعالےٰ اور اس کے فرشتے دس دس بار صلوٰۃ بھیجتے ہیں۔ (س ص۸)

۷۹۔ پانی آگ کو بجھا دیتا ہے، نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم پر درود و سلام پڑھنا گناہوں کو اس سے زیادہ مٹا دیتا ہے اور آپ پر صلوٰۃ و سلام عرض کرنا گردن آزاد کرنے سے زیادہ افضل ہے۔ (کنز اول ص۳۵۳)

۸۰۔ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے کتاب میں میرے نام کے ساتھ درود شریف لکھا، فرشتے اس کے لئے بخشش مانگتے رہیں گے جب تک میرا نام اس کتاب میں رہے گا۔ (جواہر ۴، ص۱۶۹)

۸۱۔ نماز میں درود شریف نہ پڑھا جائے تو نماز کامل نہیں ہوتی۔ (ابن ماجہ) جواہر ج۴ ص۱۶۴)

۸۲۔ جو شخص جمعہ کے روز نمازِ عصر کے بعد اپنی جگہ سے اٹھنے سے پہلے مندرجہ ذیل درود و سلام اسّی بار پڑھے، اس کے اسّی سال کے گناہ بخشے جائیں اور اس کے لئے اسّی سال کی عبادت لکھی جائے۔ (س ص۸۲)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا

# فصلِ دوم

## مقامات و مواطن

## صلوٰۃ و سلام

قرآنِ مجید کی آیت اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ الآیۃ اس امر کی واضح دلیل ہے کہ ہر حال، ہر وقت، ہر مقام میں نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور میں صلوٰۃ وسلام عرض کرتے رہنا، برکات، درجات، ہر قسم کی مرادات، فیوضات، قربِ الٰہی و قربِ نبوی کے حصول کا باعث ہے۔

کوئی وقت، زمانہ اور حال ایسا نہیں ہے کہ جس میں صلوٰۃ وسلام عرض کرنے کی ممانعت ہو۔ حدیث شریف میں وضاحت ہے کہ جہاں تک ہو سکے ہر مسلم، مومن تمام اوقات و حالات میں درود و سلام کا وظیفہ بکثرت پڑھتا رہا کرے۔ (جواہر ج ۴ ص ۱۵۴ بحوالہ حدیث طبرانی)

حتّٰی کہ امامِ شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تو درمیانی التحیات کے بعد بھی درود شریف پڑھے، باقی تینوں اماموں کے نزدیک نہ پڑھا جائے اگر بھول کر پڑھ لے تو سجدہ سہو کرے۔

اسی طرح امامِ شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ذبح کے وقت اور چھینک آنے کے وقت پڑھے اور امامِ اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں نہ پڑھے۔

تاجر سودا بیچتے وقت نہ پڑھے، تعجب، جماع، انسانی حاجت کے وقت اور نجس مقام پر نہ پڑھے۔ (س ص۱۲۵)

جن مقامات، مواطن، اوقات، حالات میں صلوٰۃ وسلام عرض کرنے کی تاکید یا وضاحت ہے، ان کی مختصر تفصیل مستند کتابوں کے حوالہ جات سے درج ذیل کیجا رہی ہے:

۱- آخری قعدہ میں التحیات کے بعد پڑھے۔ (س ۴)

۲- نماز جنازہ میں دوسری تکبیر کے بعد۔ (ج ۲۵۲)

۳- جمعہ کے دونوں خطبوں میں۔ (ج ۲۵۶)

۴- نمازِ عیدین میں۔ (ج ۳۰۱)

۵- خطبۂ عیدین میں۔ (ج ۲۵۶)

۶- خطبۂ استسقاء میں (ج ۲۵۶)

۷- سورج اور چاند کے گہن کے وقت (س ۱۷۴)

۸- پانچوں وقت کی نمازوں کے بعد (ج ۲۹۷، س ۱۷۴)

۹- اذان کے بعد (ج ۲۵۸، س ۱۶۹، مسلم مع ذہنی ج ۱ ص ۱۴۳)

۱۰- اذان کے بعد الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ (س ۱۷۲)

۱۱- اقامتِ نماز کے وقت (س ۱۷۳)

۱۲- مسجد میں داخل ہونے کے وقت (ج ص۲۶۲، س ص۱۷۳)

۱۳- مسجد سے باہر آنے کے وقت (س ۱۷۳)

۱۴- جب مسجد میں سے گزرے (ج ۲۸۱، س ۱۹۱)

۱۵- مساجد میں (س ۱۷۳)

۱۶- وضو کرتے وقت (حرز ۹۶، س ۱۶۹)

۱۷۔ وضو کے بعد (ج ص ۲۹۲)

۱۸۔ تیمم کرنے کے بعد (س ۱۶۹)

۱۹۔ غسلِ جنابت کے بعد (س ص ۱۶۹)

۲۰۔ عورت غسلِ حیض کے بعد (س ۱۶۹)

۲۱۔ دعا کے اول (ج ۲۶۰)

۲۲۔ دعا کے درمیان (ج ۲۶۰)

۲۳۔ دعا کے بعد (ج ۲۶۰)

۲۴۔ دعائے قنوت کے بعد امامِ شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مستحب ہے۔ (ج ۲۵۱، س ۱۶۳)

۲۵۔ حاجی تلبیہ کے بعد پڑھے (ج ۲۷۶)

۲۶۔ قیامِ عرفات میں (س ۱۷۶)

۲۷۔ مسجد خیف میں (س ۱۷۶)

۲۸۔ کوہِ صفا پر (۲۶۳)

۲۹۔ کوہِ مروہ پر (ج ۲۶۳)

۳۰۔ حجرِ اسود کو بوسہ دیتے وقت (ج ۲۷۷، س ۱۹۴)

۳۱۔ طوافِ وداع سے فارغ ہونے پر (س ۱۷۶)

۳۲۔ مدینہ منورہ میں داخل ہونے کے وقت (س ۱۷۶)

۳۳۔ زیارتِ روضۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت (سنن ابوداؤد)

۳۴۔ آثارِ متبرکۂ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے وقت (س ۱۸۶)

۳۵۔ مقامِ بدر، احد وغیرہ دیکھنے کے وقت (س ۱۸۶)

۳۶۔ جمعہ کی رات کثرت سے صلوٰۃ وسلام پڑھے۔ (س ۱۶۶)

۳۷۔ جمعہ کے دن کثرت سے صلوٰۃ وسلام پڑھے۔ (ج ۲۷۹، س ۱۶۶)

۳۸- جمعہ کے روز نمازِ عصر کے بعد اسّی بار (س ۸۲)

۳۹- صبح اور شام کے وقت (ج ۲۸۸، س ۱۶۸)

۴۰- ہفتہ اور اتوار کے دن (حرز ص ۱۰۱)

۴۱- پیر کی رات (س ۱۶۸)

۴۲- منگل کی رات (س ۱۶۸)

۴۳- فجر اور نمازِ مغرب کے بعد (س ۱۵۴)

۴۴- ماہِ شعبان میں ہر روز سات سو بار (س ۱۶۹)

۴۵- شب برات میں ایک تہائی رات (س ۱۶۹)

۴۶- نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا نام ہفت ضمیر کہنے اور لکھنے کے وقت پڑھے (ج ۲۷۲، س ۱۸۹)

۴۷- اجتماعِ قوم میں (ج ۲۶۳)

۴۸- مجلس سے اٹھتے وقت (ج ۲۸۱)

۴۹- بازار کو جاتے وقت (ج ۲۸۱، س ۱۹۴)

۵۰- دعوت کی طرف جاتے وقت (ج ۲۷۸)

۵۱- سونے کے وقت (س ۱۹۴)

۵۲- جب سو کر اٹھے (ج ۲۷۷)

۵۳- جب نمازِ تہجد کے لئے اٹھے (س ۱۷۴)

۵۴- جس کو نیند نہ آئے، پڑھے۔ (س ۱۹۴)

۵۵- ہر مجلسِ ذکر میں (ج ۲۹۳)

۵۶- ختمِ قرآن کے وقت (ج ۲۷۸، س ۱۸۸)

۵۷- حفظِ قرآن کے لئے (حرز ۱۲۴)

۵۸۔ وعظ اور تقریر کے وقت (ج ۲۸۵)

۵۹۔ درس اور تعلیم دینے کے وقت (ج ۲۸۵)

۶۰۔ گناہ کے بعد توبہ کرتے وقت پڑھے (ج ۲۸۸، س ۱۹۴)

۶۱۔ گھر میں داخل ہونے کے وقت (ج ۲۹۳، س ۱۹۴)

۶۲۔ کسی چیز کے بھول جانے کے وقت (ج ۲۹۳، ۱۹۴)

۶۳۔ نکاح کے وقت (ج ۲۹۰)

۶۴۔ محتاجی کے وقت (ج ۲۹۰)

۶۵۔ مفلس کے پاس مال نہ ہو تو اس کا صدقہ درود شریف پڑھنا ہے۔ (ج ۲۹۹)

۶۶۔ مصیبت اور سختی کے وقت (ج ۲۸۱، س ۱۹۱)

۶۷۔ حاجت روائی کے وقت (ج ۲۹۴)

۶۸۔ کلام کرنے سے پہلے (س ۱۹۰)

۶۹۔ احباب سے ملنے کے وقت (س ۱۹۱)

۷۰۔ سفر کے ارادے کے وقت (س ۱۷۶)

۷۱۔ کسی سواری پر سوار ہونے کے وقت (س ۱۷۵)

۷۲۔ پاؤں کے سُن ہو جانے پر (س ۱۹۴)

۷۳۔ مولی کی پہلی پھانک کھانے کے وقت اس نیت سے پڑھے کہ اس کی بدبو
نہ رہے (حرز ۱۱۹)

۷۴۔ فتوے لکھنے کے وقت (حرز ۱۲۷)

۷۵۔ فیصلہ سناتے وقت (حرز ۱۲۸)

۷۶۔ الزام سے بری ہونے کے لئے (س ۱۹۲)

۷۷۔ طاعون واقع ہو جانے پر (س ۱۹۱)

۷۸۔ طلب شفائے مرض کے لئے۔ (س ۱۹۱)

۷۹۔ کان کے درد کے وقت (س ۲۳)

۸۰۔ وصیت لکھنے کے وقت (س ۷۸)

۸۱۔ میت کو قبر میں داخل کرنے کے وقت (س ۱۷۵)

۸۲۔ دفعِ مرضِ نسیان کے لئے (قف ۱۹۱)

---

# فصلِ سوم

صلوٰۃ و سلام کے خاص فضائل والے صیغے چند ایک، مقالہ ہٰذا میں تحریر کئے جا رہے ہیں، مزید صیغے شائقین حضرات دلائل الخیرات، القول البدیع سعادۃ الدارین وغیرہ کتبِ معتبرہ سے معلوم کر سکتے ہیں۔

## اَلصَّلٰوۃُ الْمَشِیْشِیَّۃُ

قطبِ جامع، الکامل، الوارث، الواصل الموصل مولٰنا عبد السلام بن مشیش رضی اللہ تعالٰے عنہ۔

اس درود شریف کی نسبت بڑے بڑے اغواث، اقطاب، اوتاد، نجباء، نقباء، مفسرین، محدثین، اولیاء، صلحاء اور فقہاء کا اتفاق ہے کہ درود شریف کے اکثر صیغوں سے افضل ہے، اکثر اغواثِ زمانہ اور اقطابِ وقت

متعدد شرحیں لکھتے رہے ہیں، شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس کی شرح فیوض الحرمین میں لکھی ہے۔

**فضائل** قطبِ وقت سید عبدالغنی رضی اللہ تعالےٰ عنہ مجددِ وقت، مجددِ دین امام زبیدی کے پیر و مرشد ہیں، عارف باللہ احمد نخعی سے روایت کرتے ہیں کہ اس درود شریف کے پڑھنے سے وہ انوار و برکات حاصل ہوتے ہیں جن کی حقیقت سوائے اللہ تعالےٰ کے اور کوئی نہیں جانتا اور اس کے پڑھنے سے اللہ تعالےٰ کی مدد اور فتح ربانی حاصل ہوتی ہے اور صدق و اخلاص سے ہمیشہ پڑھنے والے کا سینہ کھل جاتا ہے، کاروبار میں کامیابی ہوتی ہے اور باطن اور ظاہر کی تمام آفتوں، بلاؤں اور باطنی و ظاہری بیماریوں سے اللہ تعالےٰ کی حفاظت میں آجاتا ہے اور دشمنوں پر فتح پاتا ہے اور کاروبار میں اللہ تعالےٰ کی تائید سے توفیق دیا جاتا ہے، اللہ تعالےٰ اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی عنایات اس کے شاملِ حال رہتی ہیں۔

**وظیفہ** اس درود شریف کا وظیفہ دو طرح پر ہے:-

۱- نمازِ فجر کے بعد ایک مرتبہ اور نمازِ مغرب کے بعد ایک مرتبہ پڑھا جائے۔

۲- بعد نمازِ فجر ۳ بار، بعد نماز مغرب ۳ بار، بعد نمازِ عشاء ۳ بار پڑھا جائے۔ (فض ۱۱۱، ۱۱۲)

## درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ مِّنْہُ انْشَقَّتِ الْاَسْرَارُ وَانْفَلَقَتِ الْاَنْوَارُ وَفِیْہِ ارْتَقَتِ الْحَقَائِقُ وَتَنَزَّلَتْ عُلُوْمُ اٰدَمَ فَاَعْجَزَ الْخَلَائِقَ وَلَہٗ تَصَاءَلَتِ الْفُهُوْمُ فَلَمْ یُدْرِکْہُ

منا سابق ولا لاحق فرياض الملكوت بزهر جماله
مونقة وحياض الجبروت بفيض انواره متدفقة
ولا شيئ الا وهو به منوط اذ لولا الواسطة لذهب
كما قيل الموسوط صلوة تليق بك منك اليه
كما هو اهله اللهم انه سرك الجامع الدال
عليك وحجابك الاعظم القائم لك بين يديك
اللهم الحقني بنسبه وحققني بحسبه وعرفني
اياه معرفة اسلم بها من موارد الجهل واكرع بها
من موارد الفضل واحملني على سبيله الى حضرتك
حملا محفوفا بنصرتك واقذف بي على الباطل
فادمغه وزج بي في بحار الاحدية وانشلني من اوحال
التوحيد واغرقني في عين بحر الوحدة حتى لا ارى و
لا اسمع ولا اجد ولا احس الا بها واجعل الحجاب
الاعظم حيوة روحي وروحه سر حقيقتي وحقيقته
جامع عوالمي بتحقيق الحق الاول يا اول يا اخر يا
ظاهر يا باطن اسمع ندائي بما سمعت به نداء
عبدك زكريا وانصرني بك لك وايدني بك لك و
اجمع بيني وبينك وحل بيني وبين غيرك الله
الله الله ان الذي فرض عليك القرآن لرادك الى
معاد ط ربنا اتنا من لدنك رحمة وهيئ لنا من امرنا
رشدا - ان الله وملئكته يصلون على النبي ط يا يها الذين

اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝

(ترجمہ) "یا اللہ! اس ذاتِ والا پر درود بھیج جس سے اسرار ظہور پذیر ہوئے اور انوار طلوع ہوئے اور وہ جس میں حقیقتیں ارتقاء و کمال کو پہنچیں اور حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علوم بھی آپ میں اترے کہ تمام مخلوق کو عاجز کر دیا اور اس کے سامنے تمام عقول عاجز آگئیں، اس کی حقیقت کو نہ ہم سے پہلے پاسکے اور نہ بعد والے پاسکیں گے، عالمِ ملکوت کے باغات اس کے جمال کی چمک سے مزیّن ہیں اور عالمِ جبروت کے حوض اس کے انوار کے فیضان سے چھلک رہے ہیں اور تمام کائنات میں کوئی شے ایسی نہیں ہے جو اس سے مربوط نہ ہو جب کہ واسطہ نہ رہے تو موسوط بھی نہیں رہتا۔ یا اللہ! ایسا درود بھیج جو تیری عظمت کے لائق تیری جناب سے اس ذاتِ والا کی طرف اس شان و عظمت کے ساتھ ہو جس کی اہلیت و قابلیت اس ہستیٔ پاک میں ہے۔ اے اللہ بلاشک و شبہ وہ ذاتِ والا تیرا جامع ترین بھید ہے جو تیری ہستی پاک کی بے مثل دلیل ہے اور تیرے حضور میں تیرا سب سے بڑا حجاب قائم ہے۔ یا اللہ! مجھے اس کے نسب سے ملا دے اور اس کے حسب یعنی تقویٰ سے متحقق کر دے اور اس کے واسطہ سے مجھے ایسی معرفت عطا فرما کہ اس معرفت کے ذریعہ سے جہالت کے گڑھوں سے بچ جاؤں اور اس کے ذریعہ سے فضائل و کمالات کے گھاٹوں سے سیراب ہو جاؤں اور اس ذاتِ والا کے راستہ پر اپنی بارگاہ تک اپنی بھرپور مدد کے

ساتھ چلائے جا اور مجھے باطل پر حملہ آور ہونے کی طاقت عطا فرما کہ میں اسے کچل کر رکھ دوں اور مجھے احدیت کے سمندر میں ڈال دے اور مجھے توحید کے شکوک و شبہات سے بچا لے اور مجھے بحرِ وحدت کے چشمے میں غرق فرما دے یہاں تک کہ میں نہ دیکھوں، نہ سنوں، اور نہ پاؤں اور نہ محسوس کروں مگر اسی سے اور حجابِ اعظم محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کو میری روح کی زندگی اور ان کی روحِ مبارک کو میری حقیقت کا بھید بنا دے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حقیقت کو میرے تمام حالات اجزاء اعضائے ظاہری و باطنی سے متعلق فرما دے تاکہ آپ کے سوا اور کسی سے تعلق ہی نہ رہے، یہ بنائے تحقیقِ حق یعنی روزِ میثاق کے عہد اور بلیٰ (کہ اتباع محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم میں کیا) اے اول، اے آخر، اے ظاہر، اے باطن! میری پکار سن لے جس طرح اپنے بندے زکریا علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی پکار سن لی اپنی خاص اعانت سے خاص اپنی رضا کے لئے میری مدد فرما اور میرے اور اپنی جناب میں جمعیت فرما اور میرے اور اپنے غیر کے درمیان میں آجا یعنی کسی وقت بھی مجھے کسی حجاب میں نہ رکھیو، اللہ اللہ اللہ بے شک جس اللہ کریم نے آپ پر قرآنِ مجید اتارا، معاد یعنی جہاں کا وعدہ کیا ہے وہاں لوٹائے گا، اے ہمارے رب اپنی جناب سے رحمت عطا فرما اور ہمارے لئے ہمارے معاملے کی بھلائی مہیا کر، ضرور اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی کریم پر درود بھیجتے ہیں، اے ایمان والو! تم بھی اس پر درود بھیجو اور سلام جیسا کہ سلام کا حق ہے۔"

